مواعظِ اختر

نمبر ۳۹

# قلبِ شکستہ کی تعمیر





شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجددِ زمانہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ



ادارۂ تالیفاتِ اختریہ

hazratmeersahib.com







# قلبِ شکستہ کی تعمیر


شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجددِ زمانہ

حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ



ناشر

ادارۂ تالیفاتِ اختریہ

بی ۸۴، سندھ بلوچ ہاؤسنگ سوسائٹی، گلستانِ جوہر بلاک نمبر ۱۲ کراچی

www.hazratmeersahib.com



HazratMeerSahib.com




بہ فیضِ صحبتِ ابرار، یہ دردِ محبت ہے
محبت تیرا صدقہ ہے ثمر تیرے نازوں کے
بہ اُمیدِ نصیحت دوستو اِس کی اشاعت ہے
جو میں یہ نشر کرتا ہوں خزانے تیرے رازوں کے

# انتساب

یہ انتساب

شیخ العرب والعجم عارف باللہ مجددِ زمانہ حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ
اپنی حیاتِ مبارکہ میں اپنی جملہ تصانیف پر تحریر فرمایا کرتے تھے۔

## احقر کی جملہ تصانیف و تالیفات

مرشدنا و مولانا محی السنہ حضرت اقدس شاہ ابرار الحق صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

اور

حضرتِ اقدس مولانا شاہ عبد الغنی صاحب پھولپوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

اور

حضرتِ اقدس مولانا شاہ محمد احمد صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

کی

**صحبتوں کے فیوض و برکات کا مجموعہ ہیں**

احقر محمد اختر عفا اللہ تعالیٰ عنہ

HazratMeerSahib.com

# ضروری تفصیل

**نامِ وعظ:** قلبِ شکستہ کی تعمیر

**نامِ واعِظ:** محبی ومحبوبی مرشدی ومولائی سراج المِلّت والدِّین شیخ العرب والعجم عارف باللہ قطب زماں مجددِ دوراں حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر صاحب رحمۃ اللہ علیہ

**تاریخِ وعظ:** ۱۱ جمادی اولیٰ ۱۴۱۸؁ھ اتوار، ۱۴ ستمبر ۱۹۹۷ء بعد از مغرب

**مقام:** ہال مدرسہ، مولانا یونس پٹیل صاحب مدظلہ ڈربن (جنوبی افریقہ)

**موضوع:** ملفوظات وبعض حالات زندگی

**مرتب:** حضرت اقدس سید عشرت جمیل میر صاحب دامت برکاتہم
خادمِ خاص وخلیفہ مجازِ بیعت حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ

**اشاعتِ اوّل:** ۱۲ محرم ۱۴۳۶؁ھ مطابق ۵ نومبر ۲۰۱۴؁ء

**ناشر:** اِدارۂ تالیفاتِ اختریہ
بی ۸۴، سندھ بلوچ ہاؤسنگ سوسائٹی، گلستانِ جوہر بلاک نمبر ۱۲ کراچی

HazratMeerSahib.com

# فہرست

عنوانات — صفحہ نمبر

حضرت مولانا شاہ فضلِ رحمٰن گنج مرادآبادیؒ کی نسبت............ ۷
حضرت والا کے بعض حالات زندگی حضرت والا کی زبانی............ ۸
سِیۡمَاھُمۡ کی تفسیر............ ۹
موت ہنگامۂ حیات کو خاموش کر دیتی ہے............ ۱۰
دنیا کی حقیقت کیا ہے؟............ ۱۱
حضرت پھولپوریؒ کی عاشقانہ عبادت اور اس کے اثرات............ ۱۲
جس شیخ سے مناسبت ہو اس سے تعلق قائم کرو............ ۱۳
حضرت مولانا شاہ محمد احمد صاحبؒ کا مقام............ ۱۴
معشوق مت بنو عاشق بنو............ ۱۵
اللہ والوں کی برائی ہرگز مت کرو............ ۱۵
قلبِ شکستہ کو خود حق تعالیٰ اپنے دستِ کرم سے تعمیر کرتے ہیں............ ۱۷
اللہ والوں کے نورِ قلب کا عالم............ ۱۸
اللہ تعالیٰ کا حکم سب سے زیادہ قیمتی ہے............ ۱۹
فَفِرُّوۡۤا اِلَی اللہِ کی تفسیر............ ۲۱
شیطانی فریب کی مختلف صورتیں............ ۲۲
عشقِ مجازی عذابِ الٰہی ہے............ ۲۳
لڑکیوں کو ملازم مت رکھو............ ۲۴
نفع لازم نفع متعدی پر مقدم ہے............ ۲۵

HazratMeerSahib.com

پاک مزہ اور حرام مزہ میں فرق.................................................۲۷
اللہ تعالیٰ کو خوش کرنا فرض ہے.................................................۲۸
عورت کا ملازمت کرنا ظلم ہے.................................................۲۹
وراثت میں لڑکی کا ایک اور لڑکے کے دو حصے ہونے کا راز.........................۲۹
اجتناب معصیت میں ہمت میں کمی مت کرو.................................۳۰
داخلِ سلسلہ ہونے سے تمام بزرگوں کی دعائیں ملتی ہیں.........................۳۱
جمعہ کو والدینِ روحانی وجسمانی کو اعمال پیش کیے جاتے ہیں.....................۳۲
اہل اللہ کی صحبت کی برکات.................................................۳۳
عشقِ مجازی سے کھوپڑی گرم ہوجائے گی.................................۳۳
دُنیائے بے وفا سے دل لگانا بے وقوفی ہے.................................۳۴
حسین شکلوں پر مرنے والوں کی مثال.................................۳۵
کسی کے تل کے لئے تلملاؤ مت.................................۳۷
اللہ تعالیٰ کے نام کی لذت.................................................۳۷
حُسن کا جادو احساسِ بربادی ختم کر دیتا ہے.................................۳۸
لطیفہ.................................................۳۸
اللہ تعالیٰ پر فدا ہونے کا طریقہ.................................................۳۹

HazratMeerSahib.com



# قلبِ شکستہ کی تعمیر

یوں تو دنیا دیکھنے میں کس قدر خوش رنگ تھی
قبر میں جاتے ہی دنیا کی حقیقت کھل گئی

جب قبر میں گئے تو اب کہاں گیا ہمارا کاروبار، کہاں گئیں مرسڈیز، کہاں گئے ہمارے موبائل اور کہاں گیا ہمارا موبل آئل۔ اللہ کی ناخوشی سے بچنے میں جان دینا اور غم اٹھانا، اسی کا نام تصوف ہے، اسی کا نام احسان ہے، اسی کا نام اسلام ہے، اسی کا نام ایمان ہے، جس کو یہ توفیق نہیں ہے اس کی زندگی بہت ہی خسارہ میں ہے، جب جنازہ قبر میں اُترے گا تب معلوم ہوگا کہ جن کے سہارے پر ہم جی رہے تھے وہ سارے سہارے ختم ہوگئے، کاش ہم خدا تعالیٰ کے سہارے پر جیتے اور مرتے اور اللہ کو خوش کرتے اور اپنے نفس کی ایک بھی ڈیمانڈ پوری نہ کرتے اِلَّا یہ کہ جس خواہش سے اللہ بھی خوش ہوں، حلال خواہش پوری کرو، مرنڈا پینے کا دل چاہتا ہے پی لو، شراب پینے کا دل چاہتا ہے مت پیو، جان دے دو مگر مت پیو، جن خوشیوں سے اللہ ناخوش ہو، تو اللہ کو ناخوش کر کے ان کی ناخوشی کی راہوں سے اپنے دل کو خوش کرنا یہ خلافِ غیرتِ بندگی ہے۔

ہمارے گناہوں کے باوجود یہ اللہ تعالیٰ کا کرم ہے ورنہ اگر اللہ ان کی آنکھیں نکال دے، ان لوگوں پر اپنی صفتِ انتقام کو ظاہر فرمادے جو لوگ لڑکیوں کو دیکھتے رہتے ہیں اور حسنِ مجازی میں، عشقِ مجاز میں مبتلا رہتے ہیں حالانکہ وہ جانتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو حرام فرمایا ہے:

﴿قُلۡ لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ يَغُضُّوۡا مِنۡ اَبۡصَارِهِمۡ﴾

(سورۃ النور، آیت:۳۰)

اے محمد! (صلی اللہ علیہ وسلم) آپ ایمان والوں سے فرمادیں کہ اپنی نظر کی حفاظت کریں۔ کسی کی بیٹی، کسی کی بہن، کسی کی ماں پر نظر نہ ڈالیں، تو غض بصر کا حکم قرآنِ پاک سے ثابت ہے، یہ تصوف غیر شرعی نہیں ہے، احکامِ شریعت کو دردِ دل اور محبت سے ادا کرنا اسی کا نام طریقت ہے، خشک زاہد رسمی سجدہ کرتا ہے اور اللہ کا عاشق سُبۡحَانَ رَبِّیَ الۡاَعۡلٰی پر جان فدا کرتا ہے، جیسے کہ حدیث شریف میں ہے کہ جب بندہ سجدہ کرتا ہے تو اس کا سر اللہ کے قدموں میں ہوتا ہے۔

## حضرت مولانا شاہ فضلِ رحمٰن گنج مرادآبادیؒ کی نسبت

مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ جب کانپور کے مدرسہ میں مدرس تھے تو اس وقت حضرت مولانا شاہ فضلِ رحمٰن گنج مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو مولانا شاہ فضلِ رحمٰن صاحب نے حضرت تھانوی سے فرمایا کہ مولوی اشرف علی! جب میں سجدہ کرتا ہوں تو مجھے اتنا مزہ آتا ہے جیسے اللہ تعالیٰ نے ہمارا پیار لے لیا ہو اور جب تلاوت کرتا ہوں تو اتنا مزہ آتا ہے کہ اگر تم لوگوں کو وہ مزہ مل جائے تو کپڑے پھاڑ کر جنگلوں میں نکل جاؤ اور جنت میں جب میرے پاس حوریں آئیں گی تو میں قرآن شریف کی، اللہ کے کلام کی تلاوت کرتا رہوں گا اور حورانِ جنت سے کہوں گا کہ بیبیو! اگر قرآن سننا ہے تو بیٹھو ورنہ اپنی راہ لو۔

نہ چھیڑ اے نکہتِ بادِ بہاری، راہ لے اپنی
تجھے اٹھکھیلیاں سوجھی ہیں، ہم بیزار بیٹھے ہیں

بس بیچ میں یہ اشارہ کر دیا، آج میں مسلسل کئی دن سے بولنے کے بعد آرام کر رہا

ہوں جیسا کہ پائلٹوں نے بتایا کہ جب ہم جہاز اُڑاتے ہیں تو اٹھارہ گھنٹے کے بعد لوہا بھی تھک جاتا ہے پھر اس لوہے کو ہم آرام دیتے ہیں۔ تو میں بھی انسان ہوں، میرے پھیپھڑے، دل، گوشت پوست کا ہے کوئی لوہا نہیں ہے، مجھے بھی آرام کی ضرورت ہے۔

## حضرت والا کے بعض حالات زندگی حضرت والا کی زبانی

تو میں کہہ رہا تھا کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے بدونِ استحقاق دس سال حضرت مولانا شاہ عبدالغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ اس جنگل میں رکھا جس کو سید سلیمان صاحب نے دیکھا کہ وہاں تالاب تھا، کوئی لیٹرین نہیں تھی، غسل خانہ نہیں تھا، سخت سردیوں میں ٹھنڈے پانی سے نہانا اور دریا سے وضو کرنا اور جنگلوں میں قضائے حاجت کرنا پڑتا تھا، وہاں کوئی جاجرو نہیں تھا، گجراتی میں لیٹرین کو جاجرو کہتے ہیں، ہمارے گجراتی لوگ جاجرو سے بہت مزہ لیتے ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ اے عاشق! کسی خوبرو کو جاجرو میں جا کر دیکھو کہ کیسا لینڈنگ کرر ہا ہے، ان کے ڈسٹمپر کو مت دیکھو، خلافِ پیغمبر مت چلو، ان کے اندر کچھ نہیں ہے، سب گندگیاں بھری ہوئی ہیں، بس حلال کی بیوی مستثنیٰ ہے، وہ تو نعمت ہے چونکہ ہماری اولاد اور نسل اور بچے عالم، حافظ پیدا ہوں، اولیاء اللہ ہوں جو ہماری مغفرت کا ذریعہ ہیں۔

تو چونکہ سید سلیمان صاحب کا پھولپور دیکھا ہوا ہے جہاں میرے شیخ کے زمانہ میں بجلی بھی نہیں تھی، رات بھر مچھروں کو اڑاتا رہتا تھا اور ناشتہ بھی نہیں کرتا تھا، میرے شیخ ایک بجے کھانا کھاتے تھے، وہ آج کل کی خانقاہ نہیں تھی جہاں دہی بڑے سموسے پاپڑ ملتے ہیں۔ سنا آپ نے اس زمانے کا تصوف! دیکھو! کتنا مہنگا سودا تھا لیکن اللہ تعالیٰ کی نعمت سے دس سال میں نے اپنے شیخ

کے ساتھ اس جنگل میں گذار دیئے، جب حضرت شیخ ایک دفعہ اللہ! کہتے تھے تو اتنا مزہ آتا تھا کہ معلوم ہوتا دونوں جہان پا گیا اور میرے شیخ کو خواب میں بارہ مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی تھی۔ تو اللہ تعالیٰ نے کتنے بڑے مرتبہ والے شیخ کی صحبت اختر کو نصیب فرمائی۔ ایک دفعہ حضرت نے فرمایا کہ ہم کو ایک مرتبہ ایسی زیارت ہوئی کہ ہم نے سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی چشم مبارک کے لال لال ڈورے بھی دیکھے اور خواب ہی میں عرض کہ یارسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم آج عبدالغنی نے آپ کو خوب جی بھر کے دیکھ لیا؟ تو ارشاد ہوا کہ ہاں! عبدالغنی! آج تم نے اپنے رسولِ خدا کو خوب اچھی طرح دیکھ لیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا احسان وکرم ہے کہ یہ جو آپ لوگ مجھ سے محبت کر رہے ہو یہ میرے بزرگوں کی جوتیوں کا صدقہ ہے۔

## سِیۡمَاهُمۡ کی تفسیر

شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے بیٹے شاہ عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ تفسیر موضح القرآن کے مصنف کئی گھنٹے عبادت کی، جب قلب میں عبادت کا نور بھر گیا اور قلب سے چھلکنے لگا اور چہرہ سے جھلکنے لگا اور آنکھوں سے ٹپکنے لگا، یہ ہے سِیۡمَا کی تفسیر:

﴿سِیۡمَاهُمۡ فِیۡ وُجُوۡهِهِمۡ مِّنۡ اَثَرِ السُّجُوۡدِ﴾

(سورۃ الفتح، آیت:۲۹)

تفسیر روح المعانی اس کی تائید کرتی ہے۔ علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں سِیۡمَا کیا ہے؟

هُوَ نُوۡرٌ یَّظۡهَرُ عَلَی الۡعَابِدِیۡنَ یَبۡدُوۡ مِنۡ بَاطِنِهِمۡ اِلٰی ظَاهِرِهِمۡ

(روح المعانی ج۲۶، ص۱۲۵، مکتبہ دار إحیاء التراث العربی، بیروت)

سیما ایک نور ہے، جب اللہ والوں کے باطن سے انوارِ الٰہیہ بھر کر چھلکنے لگتے ہیں

اور ان کے چہرہ سے جھلکنے لگتے ہیں، آنکھوں سے ٹپکنے لگتے ہیں تو وہ نور ان کے جسم پر ظاہر ہوجاتا ہے۔

تو آج چونکہ ہمارا ایک شاگرد سید سلیمان یہاں بیٹھا ہوا ہے جس نے میرے دس سالہ زندگی کا جغرافیہ دیکھا ہوا ہے۔ بعض لوگوں نے کہا کہ جس طرح اختر اپنے شیخ کے ساتھ یہاں رہتا ہے ہمارا تو ایک دن گذارنا بھی مشکل ہے۔ آپ خود سوچ لو کہ بارش ہورہی ہے، سردی کا مہینہ ہے، حضرت کے یہاں لیٹرین بھی نہیں تھی، اب جنگل میں جاؤ، تالاب پر وضو کرو اور چونکہ جوانی کا زمانہ تو اگر غسل فرض ہوجائے تو سخت سردی میں تالاب کے ٹھنڈے یخ پانی میں نہاؤ، اور اس تالاب میں سینکڑوں جونکیں تھیں، اگر ایک جونک بھی لپٹ جائے تو چھڑانا مشکل ہوجاتا ہے اور وہ سارا خون چوس لیتی ہے۔ تو نہاتے ہوئے ہاتھ پیروں کو حرکت دیتے رہو تاکہ کوئی جونک نہ چمٹ جائے۔ وہ دن ایسے گذرے تھے کہ اب ان کے تصور سے بھی کانپ جاتا ہوں، اپنے تصورِ ماضی سے میں خود کانپنے لگتا ہوں، اللہ کا شکر ہے کہ آج گرم پانی سے وضو کرتا ہوں، اللہ تعالیٰ نے کتنا آرام دیا ہے اور آج میری خانقاہ میں آنے والے لوگ پوچھتے ہیں کہ آپ کی خانقاہ میں کھانے وغیرہ کا کیا انتظام ہے؟ میں نے کہا مجھ سے مت پوچھو میر صاحب کو دیکھ لو، شاہد طعام ہیں، شاہد کچن ہیں، ان کا کچن دیکھو، تو کتنا آرام ہے۔

## موت ہنگامۂ حیات کو خاموش کردیتی ہے

آپ بتائیے! ہمارے زمانہ میں کیا تھا دوستو! اسی لیے دردِ دل سے کہتا ہوں کہ اللہ کی محبت سیکھو ورنہ جس دن جنازہ قبر میں اُترے گا تو ہمارے سارے سہارے ختم ہوجائیں گے، آنکھیں ہوں گی دیکھ نہ سکو گے، کان ہوں گے سن نہ سکو گے، ناک ہوگی سونگھ نہ سکو گے، زبان ہوگی مگر کبابوں کا سب ذائقہ

HazratMeerSahib.com

ختم ہوجائے گا، معشوق سامنے ہوں گے، اردگرد ہوں گے مگر دیکھ نہ سکو گے، اگر نزع کے عالم میں معشوق آپ کے لبوں پر اپنا گال رکھ دے تو احساس کا ادراک بھی نہ ہوگا۔ اکبرآبادی کا شعر ہے ؎

قضا کے سامنے بے کار ہوتے ہیں حواس اکبرؔ
کھلی ہوتی ہیں گو آنکھیں مگر بینا نہیں ہوتیں

اے اکبرؔ! جب موت کی بے ہوشی آتی ہے تو سارے حواس بے کار ہوجاتے ہیں، سیٹھ مالدار بھی ہے، عاشق مزاج رومانٹک بھی ہے، تمام لیلائیں سامنے ہیں، آنکھیں بھی کھلی ہیں مگر بینا نہیں ہیں، موت کی بے ہوشی طاری ہے، آکسیجن چڑھی ہوئی ہے، اب آنکھیں ہیں دیکھ نہیں سکتے، کان ہیں سن نہیں سکتے، وہ وقت کتنا بے بسی کا ہوتا ہے لیکن جو لوگ اللہ پر فدا ہیں، ان کی روح اس وقت بھی اللہ تعالیٰ سے وابستہ ہوتی ہے، اس وقت بھی قربِ الٰہی کا عالم رہتا ہے، وہ اللہ کے قرب کی لذت اس وقت بھی کھینچتے رہتے ہیں اور ان کی اللہ والی روح اللہ تعالیٰ کے ساتھ وابستہ رہتی ہے۔ تو کیوں ایسے سہارے سے لپٹے ہوئے ہو جو تمہارے کام نہ آئے، جو اس وقت ان سہاروں سے لپٹتا ہے، اپنے مولیٰ سے غفلت میں رہتا ہے۔ ایک شعر اور یاد آگیا ؎

آ کر قضا با ہوش کو بے ہوش کر گئی
ہنگامۂ حیات کو خاموش کر گئی

## دنیا کی حقیقت کیا ہے؟

وہ شادی کے منصوبے بنانا، مکان خریدنے کی اسکیم بنانا، گھوڑے پالنا، جو دنیا خدا سے غفلت کے ساتھ ہو وہ مذموم ہے اور اگر اللہ بھی ساتھ ہے، اللہ کی یاد بھی ساتھ ہے تو وہ دنیا دنیا نہیں ہے،

HazratMeerSahib.com

اِنۡ اَلۡھَتۡكَ عَنِ الۡاٰخِرَةِ

(روح المعانی ج۲۷، ص۱۸۵، مکتبہ دار إحیاء التراث العربی، بیروت)

جو دنیا ہمیں آخرت سے غافل کردے وہ دنیا بُری ہے۔ یہ علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ کی تفسیر روح المعانی ہے کہ دنیا کب بُری ہے؟ اِنۡ اَلۡھَتۡكَ عَنِ الۡاٰخِرَةِ جب تم کو آخرت سے غافل کردے، وَاِنۡ جَعَلۡتَ الدُّنۡیَا ذَرِیۡعَۃً لَّھَا فَھِیَ نِعۡمَ الۡمَتَاعُ اور اگر تم دنیا کو وسیلۂ آخرت و ذریعہ کرلو، اگر آخرت کا ذریعہ بنالو تو یہ دنیا بہترین متاع ہے، بہترین مال ہے، بہترین نعمت ہے، جو مالک پر فدا ہو۔

## حضرت پھولپوری کی عاشقانہ عبادت اور اس کے اثرات

تو اچانک یہ خیال آگیا کہ میں نے خانقاہ پھولپور میں اپنی زندگی جس طرح سے گذاری تھی اس کا ایک نمونہ پیش کردوں، سید سلمان ندوی صاحب نے اس کا جغرافیہ بھی دیکھ لیا ہے۔ تو آج کی خانقاہ کو سوچو اور اس زمانہ کی خانقاہ کو سوچو کہ کیسی تھی مگر وہاں ہر وقت انوار کی بارش ہوتی رہتی تھی، ہمارے شیخ پانچ پارے اور کبھی دس پارے تلاوت کرتے تھے، روزانہ تہجد کے وقت پورا قصیدۂ بردہ پڑھتے تھے حالانکہ اس میں ڈیڑھ سو اشعار ہیں، اور مناجاتِ مقبول کی ساتوں منزلیں روزانہ پڑھتے تھے اور وہ بھی دیکھ کر نہیں، زبانی پڑھتے تھے، اب آپ سوچیں کہ آج ہمارے لئے ایک منزل روزانہ پڑھنا مشکل ہے اور حضرت ساتوں منزلیں روزانہ زبانی پڑھتے تھے اور سب ملا کر تقریباً آٹھ گھنٹے عبادت کرتے تھے اور ان آٹھ گھنٹوں میں کمر بالکل سیدھی کیے بیٹھتے تھے مگر جھومتے رہتے تھے، اور کبھی ٹوپی بھی اُتار دیتے تھے اور درمیانِ تلاوت میں کبھی یہ مصرع بھی پڑھتے تھے۔

HazratMeerSahib.com

آ جا مری آنکھوں میں سما جا مرے دل میں

اور ہر آٹھ دس منٹ کے بعد ایک نعرہ مارتے تھے **ھو**، جنگل کے عالمِ **ھو** میں نعرۂ **ھو** لگاتے تھے، اور حضرت فرماتے تھے کہ یہ **ھو** بھی اللہ کا نام ہے۔ علامہ بیہقی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ اللہ کے ناموں میں سے ایک نام **ھو** بھی ہے۔ تو حضرت رات بھر عبادت کرنے کے بعد فجر کی نماز خود ہی پڑھاتے تھے، حضرت کی آواز اتنی پیاری تھی کہ ایک دفعہ حضرت کی تلاوت کی آواز سن کر ہندو کافروں کی بارات رک گئی تھی، وہ کہنے لگے کہ بھئی! ہمارے قدم اٹھ نہیں سکتے، سنو! یہ کیسی آواز ہے۔ حضرت، شبلی منزل اعظم گڑھ میں اکثر مغرب کی نماز پڑھاتے تھے اور سید سلمان ندوی موجود ہیں ان سے پوچھ لیں، یہ گواہی دے رہے ہیں کہ میں نے بھی شاہ عبدالغنی رحمۃ اللہ علیہ کے پیچھے شبلی منزل اعظم گڑھ میں مغرب کی نماز پڑھی ہے۔ تو میرے شیخ کی آواز سن کر کافر بھی ایک قدم آگے نہیں بڑھا سکے، بارات جارہی تھی کہ یہ آواز سن کر رُک گئی، پوری فجر کی نماز سنی تب آگے بڑھے۔

تو میں نے شیخ کو آٹھ آٹھ گھنٹے عبادت میں دیکھا ہے اور حضرت عاشقانہ عبادت کرتے تھے، یہ نہیں کہ چلو کسی طرح سے لشتم پشتم معمولات پورے کرلو، حضرت اس طرح عبادت کرتے تھے، اس طرح تلاوت کرتے تھے جیسے کئی دن کا بھوکا آدمی کباب شامی اور بریانی پا گیا ہو، تو وہ کیسے شوق سے کھائے گا اور کئی دن کا پیاسا آدمی شربتِ روح افزا پاجائے تو اس کا کیا عالم ہوگا۔ تو حضرت کی عبادت کا یہ رنگ تھا کہ درمیان درمیان میں دس آیت کے بعد ایک نعرہ لگاتے تھے، اور روزانہ پانچ پارے تلاوت کرتے تھے اور ہر دس بیس آیتوں کے بعد اللہ! کا نعرہ لگاتے تھے اور اس نعرہ کی آواز سے مسجد گونج جاتی تھی۔

## جس شیخ سے مناسبت ہواس سے تعلق قائم کرو

آہ! یہی کہتا ہوں کہ اللہ والوں کی صحبت میں رہ لو، شریعت کے جس حکم پر آج عمل کی ہمت نہیں ہو رہی ہے، اگرچہ وہ عالم بھی ہے، عالمِ شریعت تو ہے، عاملِ شریعت نہیں ہے، اس کے پاس علم ہے مگر معمول نہیں ہے، معلوم تو ہے مگر اس کا معلوم اس کا معمول نہیں بن سکا، کیونکہ علم روشنی ہے اور اس روشنی میں چلنے کے لیے پیٹرول کی ضرورت ہے، موٹر میں روشنی ہے مگر پیٹرول نہیں ہے تو وہ کیسے چلے گی؟ اس لئے اللہ والوں کے پاس جاؤ، کسی خانقاہ میں رہو، اختر نہیں کہتا کہ صرف اسی کے بن جاؤ، اختر تو دعا کرتا ہے کہ جن کو مجھ سے مناسب ہوا ے اللہ ان کو مجھ سے جوڑ دے، جن کو کسی اور سلسلہ سے مناسبت ہو ان کو وہاں پہنچا دے۔ تو ان شاءاللہ اہل اللہ کی چند دن کی صحبت کے بعد پھر یہ شعر پڑھو گے ؎

نظر سے مردہ دلوں کو ملی حیاتِ ابد
یہ واقعہ مرا خود اپنا چشم دید ہوا

یہ مولانا منصور کا شعر ہے۔

## حضرت مولانا شاہ محمد احمد صاحبؒ کا مقام

اب بیان کے بعد اشعار کی مجلس ہوگی، جن کو میرے دردِ غم اور آہ وفغاں سے مناسبت نہ ہو ان کی چھٹی ہو جائے گی اور جن کو میرے آہ وفغاں سے گرمیِ ایمان ملتی ہے ان حضرات کو دعوت دیتا ہوں کیونکہ ہم ان بزرگوں کے صحبت یافتہ ہیں جن کے بارے میں حضرت مفتی محمود حسن گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ ہندوستان میں ان سے زیادہ کسی کا تعلق مع اللہ نہیں ہے اور وہ ہیں مولانا شاہ محمد احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ۔ میں ان کے ساتھ مسلسل تین سال رہا ہوں۔ حضرت مفتی محمود حسن گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ مولانا شاہ محمد احمد صاحب نے ایک بیان فرمایا تو

اس بیان نے میرے قلب کو مجلّٰی کر دیا۔ تو جن کے وعظ سے اتنے بڑے عالم و مفتی اعظم ہند کا قلب مجلّٰی ہوا ان کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے اختر کو تین سال رکھا۔ ایک مرتبہ مولانا شاہ محمد احمد صاحبؒ کے اشعار کی مجلس عشاء کے بعد شروع ہوئی اور اس مجلس میں ندوہ کے علماء بھی موجود تھے، مولانا سلمان صاحب بھی تھے، مولانا علی میاں ندوی کے بھانجے بھی تھے، بہت بڑے بڑے علماء تھے، تو عشاء کے بعد مجلس شروع ہوئی اور صرف اشعار پڑھے گئے اور تہجد کا وقت ہوگیا، سب نے تہجد پڑھی پھر اشعار کی مجلس شروع ہوئی، پھر فجر کی نماز پڑھی، اس کے بعد پھر اشعار شروع ہوئے اور سب لوگ اشراق پڑھ کر گئے، یہ بات مولانا شاہ محمد احمد صاحبؒ نے خود مجھے بتائی۔ تو آج یہاں اشعار کی جو مجلس ہوگی اس سے پہلے آپ سب کو کھانا بھی ملے گا، یہ خالی اشعار سے لوگوں کا پیٹ نہیں بھرے گا، عشاء کے بعد فوراً کھانا ملے گا تاکہ یہ کان میرے اشعار کو صحیح سن سکیں ورنہ پیٹ کان میں خلل انداز ہوگا۔

## معشوق مت بنو عاشق بنو

مولانا رومی کا کتنا پیارا شعر ہے ؎

ترک کن معشوقی و کن عاشقی
اے گماں بردہ کہ خوب و فائقی

معشوق مت بنو عاشق بنو کیونکہ معشوق بننے کے لیے تو بہت سی خوبیاں درکار ہیں کہ ناک ایسی ہو، آنکھیں ایسی ہوں، گال ایسے ہوں جبکہ عاشق ہر کوئی بن سکتا ہے، ایک کبڑا بھی عاشق بن سکتا ہے کہ نہیں؟

## اللہ والوں کی ہرگز برائی مت کرو

زباں سے تو اے دوست شہہ بازیاں ہیں
بباطن مگر آہ خفاشیاں ہیں

HazratMeerSahib.com

خفاش کہتے ہیں چمگادڑ کو جو گندی نالیوں میں پیشاب چوستا ہے اور آفتاب کی روشنی سے اس کو عداوت ہے۔ مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ جو لوگ اہل اللہ سے نفرت رکھتے ہیں ان کا مزاج چمگادڑ جیسا ہے جو اندھیروں میں اُلٹا لٹکا رہتا ہے اور اس کا امپورٹ آفس اور ایکسپورٹ آفس ایک ہی ہے، جس منہ سے کھاتا ہے اسی منہ سے ہگتا ہے، یہ سورج سے بغض، نفرت اور دشمنی کی وجہ سے مُعَذَّب ہے اور اُلٹا لٹکا یا ہوا ہے، ایسے ہی جو لوگ اہل اللہ سے نفرت کرتے ہیں اور ان کی غیبت کرتے ہیں تو وہ اسی منہ سے کھاتے ہیں اسی منہ سے ہگتے ہیں کیونکہ غیبت پاخانہ سے بھی بدتر ہے لہٰذا یاد رکھو کچھ بھی ہو اہل اللہ کے بارے میں زبان مت کھولو۔ حکیم الامت فرماتے ہیں کہ میں مفتی بھی ہوں اور مجھے اعتراض کرنا بھی بہت آتا ہے، میں منطق اور فلسفہ کا بہترین استاد ہوں، تبصرہ اور تنقید کا ماہر ہوں لیکن میں نے آج تک کسی اللہ والے کے بارے میں زبان نہیں کھولی، مجھے اللہ تعالیٰ نے توفیق دی ہے کہ میں اللہ والوں کے بارے میں ہمیشہ نیک گمان رکھوں، اگر ان کی کبھی کوئی خطا دیکھ بھی لوں تو یہ سمجھوں کہ ان کی توفیقِ توبہ بھی اسی مقام کی ہوگی، ان کی توبہ، ان کے آنسو بھی اسی مقام کے ہوں گے جس مقام پر اللہ نے ان کو فائز کیا ہے۔ عوام کی توبہ اور اللہ کے خاص بندوں کی توبہ میں بھی فرق ہوتا ہے۔

تو بعض لوگ بظاہر ایسے ہیں کہ بازِ شاہی ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں اور بادشاہ کے مقرب بھی ہوتے ہیں لیکن چھپ چھپ کر کارِ چمگادڑ کرتے ہیں یعنی نامحرم عورتوں اور امرد لڑکوں سے نظر بازیاں کرتے ہیں اور غیر اللہ سے دل لگاتے ہیں اور اللہ کی ناخوشی کے راستوں سے حرام خوشیوں کو استیراد یعنی درآمد کرتے ہیں، امپورٹ کرتے ہیں۔ دیکھو! استیراد عربی، درآمد فارسی اور امپورٹ انگریزی زبان کا لفظ ہے، آپ کی محبت میں تین زبانیں آپ کو سنائی

ہیں۔مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ کی مثنوی کا ایک شعر اپنی اس بات کی تائید میں پیش کرتا ہوں،مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

گر خفاشے رفت در کور و کبود

بازِ سلطاں دیدہ را بارے چہ بود

اگر چمگادڑ اندھیروں میں پیشاب پاخانے کی نالیوں سے پیشاب چوس رہا ہے، پاخانہ چاٹ رہا ہے تو مجھے چمگادڑوں پر کوئی اعتراض نہیں ہے، نہ کوئی غم ہے کیونکہ وہ اپنی خصلت اور اپنی فطرت کے لحاظ سے گندگی پسند ہیں، غلاظت خور ہیں، چمگادڑ کی ظلمت پرستی، اندھیروں میں رہنے، اُلٹے لٹکنے اور پیشاب و پاخانے کی نالیوں میں بدمست رہنے پر مجھے کوئی اعتراض نہیں ہے،لیکن جو ظالم بادشاہ کے پاس رہتے ہیں یعنی اللہ تعالیٰ کی، سلطانِ حقیقی کی یاد میں ملتزم اور روضۂ مبارک پر روتے رہتے ہیں، کبھی آدھی راتوں کو اٹھ کر دعائیں مانگتے ہیں تو مجھے ان سلطان دیدہ آنکھوں پر تعجب ہے، مجھے اس سلطان دیدہ باز کی آنکھوں پر تعجب ہے جو بازِ شاہی ہونے کا دعویٰ کرتا ہے، جو باز ہر وقت بادشاہ کے پاس رہتا ہے اس ظالم کو کیا ہو گیا ہے کہ وہ امردوں اور لڑکیوں سے نظر بازی کرتا ہے اور غیر اللہ سے دل لگا کر اپنے کو بدنام کرتا ہے۔

## قلبِ شکستہ کو خود حق تعالیٰ اپنے دستِ کرم سے تعمیر کرتے ہیں

مولانا! اب آگے پڑھو، ؎

حقارت سے مت دیکھ ان عاصیوں کو

کہ توبہ کی برکت سے درباریاں ہیں

جو پرہیز کرتے نہیں معصیت سے

انہیں راہ میں سخت دشواریاں ہیں

گناہوں کے اسباب سے دور ہو گے
تو منزل میں ہر وقت آسانیاں ہیں
دوائے دلِ سالکاں عشقِ حق ہے
دلوں میں بہت گرچہ بیماریاں ہیں
رہِ حق میں ہر غم سے کیوں ہے گریزاں
رہِ عشق میں کب تن آسانیاں ہیں
یہ خونِ تمنا کا انعام دیکھو
جو ویرانیاں تھیں وہ آبادیاں ہیں
فدا ان کی مرضی پہ اپنی رضا کر
فقیری میں دیکھے گا سلطانیاں ہیں
ترے ہاتھ سے زیرِ تعمیر ہوں میں
مبارک مجھے میری ویرانیاں ہیں

اب ان اشعار کی شرح سمجھ لو خصوصاً اس آخری شعر کی۔ جو سالک اور اللہ کا عاشق اپنی بُری بُری خواہشات کو ہر وقت نیلام کرتا ہے مگر اللہ کو ناخوش نہیں کرتا، اپنے دل کی خواہشات کو توڑتا ہے، دل توڑ دیتا ہے مگر اللہ کے قانون کو نہیں توڑتا اور غم اُٹھالیتا ہے تو یہ دل بظاہر ویران ہے لیکن اللہ تعالیٰ اس شکستہ دل کو، ٹوٹے ہوئے دل کو، غمزدہ دل کو، زخمِ حسرت کو اور ویران قلب کو اپنی محبت اور حلاوتِ ایمانی کے میٹریل سے خود تعمیر فرماتے ہیں، اللہ نے اس تعمیر کی نسبت اپنی طرف کی ہے اَبْدَلْتُہٗ اِیْمَانًا جو میری راہ میں غم اٹھاتے ہیں میں ایسے دلوں کو حلاوتِ ایمانی یعنی اپنی محبت کا درد عطا کرتا ہوں۔ یہ ہے مطلب اس شعر کا، ان شاء اللہ ایک دن آپ محسوس کریں گے کہ اللہ تعالیٰ میرے قلب کو پیار کر رہے ہیں۔

HazratMeerSahib.com

ترے ہاتھ سے زیرِ تعمیر ہوں میں
مبارک مجھے میری ویرانیاں ہیں

# اللہ والوں کے نورِ قلب کا عالم

نہ ہم اپنی بُری خواہش کو توڑتے اور دل کو تباہ کرتے، نہ اللہ تعالیٰ اس تباہ شدہ ملبہ سے ہمارے قلب کو تعمیر کا شرف عطا کرتے۔ اور اچھی، حلال اور جائز نعمتوں کو اللہ منع نہیں کرتا ہے، ہمیں ہر تمنا کو توڑنے کا حکم نہیں ہے، اپنی حلال بیوی سے محبت کرو، اس سے حلال کا سموسہ پاپڑ خوب کھاؤ لیکن جب شیطان حرام نظر کا جھانپڑ کھلائے تو وہ جھانپڑ مت کھاؤ، جب دل میں اللہ کی مرضی کے خلاف کچھ کرنے کا ارادہ پیدا ہو تو اس وقت اللہ کو ناخوش نہ کرو، اپنے دل پر غم سہہ لو اور مالک کو خوش کر کے حرام خوشیوں سے توبہ کرلو، ان شاء اللہ، اللہ آپ کے دلوں کو ایسی خوشی دے گا کہ واللہ سلاطین کو اس کا تصور نہیں ہوسکتا، سورج چاند کو اپنی روشنیوں پر ندامت طاری ہوجاتی ہے، جب کوئی اللہ والا راہِ تقویٰ کے غم اُٹھاتا ہے اور خدا اس کو نورِ تقویٰ عطا فرماتا ہے تو سورج چاند کی روشنی کیا حیثیت رکھتی ہے جو اللہ والوں کے قلب میں نور ہے، اللہ والوں کے قلب میں نورِ خالق ہے اور یہ سورج چاند مخلوق ہے، اللہ کی بھِک منگی ہے، جب سورج چاند کو روشنی کی تھوڑی سی بھیک دینے والا اللہ مومن کے قلب میں آتا ہے تو اس کے نورِ قلب کے آگے سورج چاند کی روشنی کیا حیثیت رکھتی ہے۔ تو بندہ اپنا دل توڑ دے مگر قانونِ خداوندی نہ توڑے اور شرافت اور عقل کا بھی یہی تقاضا ہے کہ جس مالک نے دل بنایا، جس مالک نے آنکھیں اور بینائی دی تو آپ اس کو کیوں غلط استعمال کرتے ہو، جس اللہ نے ماں کے پیٹ میں ہمارے سینہ کو دل عطا فرمایا تو وہ دل اللہ ہی پر فدا کرنے کے لئے ہے، دل اگر ٹوٹتا ہے تو ٹوٹ جائے مگر اللہ کا کوئی حکم نہ ٹوٹے۔

# اللہ تعالیٰ کا حکم سب سے زیادہ قیمتی ہے

مولانا رومی کا ایک شعر یاد کرلو، مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ؎

گفت ایاز اے مہترانِ نامور
امر شہہ بہتر بہ قیمت یا گہر

شاہی حکم زیادہ قیمتی ہے یا حسین موتی زیادہ قیمتی ہے؟ دیکھئے! کیا انداز بیان ہے مولانا رومی کا کہ خدا کا حکم زیادہ قیمتی ہے یا سڑکوں پر آج کل جو پتھر کی مورتیاں ہیں؟ خوب سوچ لو، فیصلہ کرلو، جن کے قلب میں اللہ کی عظمت و بڑائی ہے وہ اپنی آنکھوں کو بچاتے ہیں اور دل کو توڑتے ہیں اور اللہ کے قانون کا احترام کرتے ہیں، اس کے بدلہ میں خدا ان کو بے مثل خوشی دیتا ہے، حق تعالیٰ کی ذات بے مثل ہے اور ان کی طرف سے عطائے لذتِ قرب بھی بے مثل ہے، یہ لذت نہ سلاطین کو حاصل ہے نہ سموسے پاپڑ اسے جانتے ہیں اور نہ دنیا کی لیلائیں اور کائنات کے مجانین اس کو سمجھ سکتے ہیں، اسے صرف خدائے تعالیٰ کے عارف کا قلب ہی محسوس کرتا ہے۔ بس مولانا اشعار پڑھئے ؎

ترے ہاتھ سے زیرِ تعمیر ہوں میں
مبارک مجھے میری ویرانیاں ہیں
جو پیتا ہے ہر وقت خونِ تمنا
اسی دل پہ نسبت کی تابانیاں ہیں

سارا سلوک اسی شعر میں ہے، رات بھر تہجد پڑھ لو اور دن بھر تلاوت کرلو لیکن اگر غیر اللہ سے دل لگایا یا لذتِ حرام کے لئے غیر اللہ کو دیکھا اور اس کا نمک حرام چکھا تو ایسے ناشکروں کو اللہ تعالیٰ اپنا دوست کیسے بنائے گا اور کچھ دن کے بعد جب ان کا حسن فنا ہوجائے گا تو آپ ان حسینوں سے بھاگو گے۔ میرا شعر ہے ؎

اِدھر جغرافیہ بدلا اُدھر تاریخ بھی بدلی
نہ ان کی ہسٹری باقی نہ میری مسٹری باقی

اوراختر نے کمرِ مجاز کا نقشہ یوں کھینچا ہے ؎

کمر جھک کے مثلِ کمانی ہوئی
کوئی نانا ہوا کوئی نانی ہوئی
ان کے بالوں پہ غالب سفیدی ہوئی
کوئی دادا ہوا کوئی دادی ہوئی

# فَفِرُّوْٓا اِلَی اللّٰہِ کی تفسیر

مولیٰ کو چھوڑ کر کہاں جاتے ہو؟

﴿فَفِرُّوْٓا اِلَی اللّٰہِ﴾

(سورۃ الذّاریات، آیت ۵۰)

لیلاؤں سے بھاگ کر مولیٰ کی طرف آجاؤ۔ علامہ آلوسی رحمۃ اللہ علیہ نے روح المعانی میں آیت فَفِرُّوْٓا اِلَی اللّٰہِ کی تفسیر لکھی ہے اَیْ عَمَّا سِوَی اللّٰہِ اِلَی اللّٰہِ غیر اللہ سے بھاگو اللہ کی طرف۔ اور اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں فرار کا لفظ نازل فرمایا ہے، یہ لفظ نازل فرمانے سے تصوف کا ایک عظیم مسئلہ حل ہو گیا ہے کہ کسی حسین پر نظر نہ ٹکنے پائے، اگر اچانک نظر پڑ جائے تو فوراً ہٹا لو، ایک سیکنڈ بھی مت ٹکاؤ ورنہ اللہ کا فرار کا حکم تمہارے قرار سے بدل جائے گا کیونکہ تم نے وہاں قرار اختیار کیا، تم وہاں ٹھہر گئے، اللہ کی نافرمانی کی، اس لئے اللہ کا عظیم احسان ہے کہ ہم غلاموں کو فرار کے لفظ سے بتا دیا کہ چونکہ ہم نے حسن میں میگنٹ یعنی مقناطیس رکھا ہے، اگر تم اس میگنٹ کے مقابلہ میں رہو گے تو لرزہ براندام ہی رہو گے اور میگنٹ تمہیں نچاتا رہے گا، یہ حسین بڑے بڑے ڈاڑھی والوں کو

HazratMeerSahib.com

نچا دیتے ہیں، چونکہ ان پر میگنٹ کا اثر ہے، ان کے عشق میں میگنٹ ہے، لہٰذا ان سے بھاگو، ان کے لیے فَفِرُّوْآ اِلَی اللّٰہِ کا حکم ہے، اس کی تفسیر یہی ہے کہ غیر اللہ سے اللہ کی طرف بھاگو، اگر تم نے کھڑے ہو کر ایک نظر بھی دیکھ لیا تو اتنی سی دیر کی حرام لذت بھی اللہ کے یہاں باعثِ غضب و ناراضگی ہے اور ہو سکتا ہے کہ یہ قرار تم کو قابلِ فرار ہی نہ رکھے اور تم پر فالج گرادے، تمہارے فرار پر فالج گرادے چونکہ تم نے اللہ کی نافرمانی کا ارتکاب کیا اور اللہ کی عطا فرمودہ قوتِ فرار کو استعمال نہیں کیا، جس قوت کو استعمال نہ کیا جائے وہ مفلوج ہو جاتی ہے۔

## شیطانی فریب کی مختلف صورتیں

دیکھو! آج قرار اور فرار ان دو الفاظ کا سبق دے دیا ہے۔ تو جب کبھی کوئی حسین شکل سامنے آئے اور ہر آدمی کے پاس غیر اللہ مختلف شکلوں سے آتے ہیں، ڈاکٹر کے پاس مریضہ بن کر آتی ہے، مولویوں کے پاس مسئلہ پوچھنے آتی ہے، عاملین کے پاس جھاڑ پھونک دم کرانے آتی ہے اور ان کو بے دم کرتی ہے اور ٹیچروں کے سامنے اسٹوڈنٹ بن کر حسین لڑکے یا حسین لڑکیاں آتی ہیں۔ اب آپ سوچیئے! شیطان بھی کیا چیٹر ہے کہ ٹیچر کو بھی برباد کر دیتا ہے۔ پھولپور کا قصہ ہے، اعظم گڑھ کے ایک ٹیچر نے مجھے خود بتایا کہ ہم لڑکیوں کو پڑھاتے تھے، ایک دن لڑکیوں نے کہا کہ سنا ہے آپ بہت اچھے شاعر ہیں۔ تو ان کو بھی شیطان نے بہکا دیا اور انہوں نے غالب کی غزل سنائی اور آواز غضب کی تھی، اگر ان کے چہرہ پر نقاب ڈالا جائے تو ایسا لگے گا کہ کوئی خاتون پڑھ رہی ہے، بس ایک لڑکی ان پر عاشق ہو گئی اور یہ پھولپور کے بازار میں تاجر تھے، ان کا جنرل اسٹور تھا جہاں سے میرے شیخ مجھ سے سودا منگواتے تھے۔ حضرت گوشت خریدنے پر میری تعریف کرتے تھے کہ اختر بکرے کا جو گوشت

